اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَالْمِنَّۃ

کہ

گنجینۂ عملیات ذخیرۂ آیات مجموعۂ تسخیرات

موسومہ

# عملیاتِ تسخیرِ عالم

عرف

## عملیات محبت یا گنجینۂ عملیات طلسمی

مؤلفہ

صوفی محمد اشفاق حسین قادری چشتی صابری رامپوری

مؤلف عملیات تسخیر قلوب وغیرہ

زیور طبع سے آراستہ ہوئی

ناشران — ملک سن اینڈ کو تاجران کتب ۱۰ دریا گنج [illegible]

# دیباچہ

تعلیمی مشاغل سے فرصت یاب ہونے کے بعد میری طبیعت کا رجحان
پاک کی روحانی تعلیم کی طرف زیادہ رہا اور اکثر و بیشتر میں کلامِ ربانی
ھنے اور سمجھنے میں اپنا وقت صرف کرنے لگا۔ اس کے ساتھ ساتھ
یرت قرآن پاک۔ کتبِ احادیث و کراماتِ بزرگانِ دین سے
ور کتابوں کا مطالعہ کیا کرتا۔ اسی ذیل میں فن عملیات کی بہت سی کتابیں
نظر گذریں اور مجھے اس فن سے ایک خاص لگاؤ پیدا ہوگیا۔
شروع شروع میں نے خود اپنی حاجتوں کو رفع کرنے کے لئے
عملیات سے کام لیا۔ لیکن مجھے اس میں کبھی کامیابی ہوئی اور
ناکامی۔ جس مرتبہ مجھے ناکامی ہوئی سخت افسوس ہوا مگر میں نے ہمت
ہاری اور اپنے عقائد کو عمل کی تاثیرات سے منحرف نہیں ہونے دیا۔
بارہ اسی عمل سے خاطر خواہ کامیابی حاصل ہوئی۔ اس کامیابی پر بھی غور
اور پہلی ناکامی پر بھی۔ اس غور و خوض سے نتیجہ میں مجھے ہمیشہ
ہی کوئی خامی یا بد احتیاطی نظر آئی۔ میں ان تمام خامیوں کو اپنے
او وظائف و عملیات سے دور کرکے ایک مفصل اور مکمل بیاض
کر لی اور وقتاً فوقتاً ان تمام عملیات سے کبھی خود مستفید ہوا اور کبھی
سروں کو اس سے مستفید ہونے کا موقع دیا۔ رفتہ رفتہ یہ بیاض ایک
کتاب کی شکل میں تیار ہوگئی۔ خیال ہوا کہ پروردگار عالم کے اس
یہ گرامی سے اس کی تمام مخلوق انسانی کو فائدہ پہونچانے کی کوشش

دلا۔



چنانچہ گذشتہ سال اپنے اس جمع شدہ ذخیرہ کا کچھ حصہ
مختصر کتاب کی شکل میں "عملیات تسخیر قلوب" کے نام سے موسوم
کے عوام کی خدمت میں پیش کی۔ الحمد للہ کہ میرا یہ خلوص ابنائے وطن
قدر و قیمت کے ساتھ قبول کیا اور اس کتاب کا ایڈیشن بہت
ختم ہوگیا۔ اور تیسرا ایڈیشن زیر طبع ہے۔
اس کے ساتھ ہی ساتھ میرے بعض احباب اور بعض بالکل
اقف لوگوں نے مجھے اسی فن کی اور چند کتابیں مرتب کرنے کیلئے
اصرار کے ساتھ خطوط لکھے۔ میں ان تمام اصحاب کا شکر گذار ہوں۔
وں نے میری حوصلہ افزائی کی ہے اور ان کی فرمائش کے مطابق
یات کی یہ دوسری کتاب "عملیات تسخیر عالم" کے نام سے موسوم
کے ان کی خدمت میں پیش کرتا ہوں۔
اس کتاب میں بہت سے اعمال خود میرے مجرب ہیں اور بہت سے
یائے کرام و اصفیائے عظام کی مستند اور معتبر کتابوں کے ماخذ
اور مجھے امید ہے کہ ان تمام عملیات کو راسخ عقیدے سے اور
رجہ شرائط کے ساتھ جو صاحب بھی اپنے کام میں لائیں گے۔
شاء اللہ تعالٰے کامیاب ہوں گے۔

خیر خواہ
(صوفی) محمد اشفاق حسن قادری چشتی صابری
خادم آستانہ فاروقیہ ریاست رامپور
(یو۔پی)

# دائرۃ البروج فلکی

قرآن پاک سے ثابت ہے کہ خدا کے بنائے ہوئے آسمان برج ہیں۔ اس کے ثبوت میں قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ یعنی اس آسمان کی قسم جس میں بروج ہیں۔

مفسرین کا بیان ہے کہ بروج سے مراد گھر ہے لیکن بعض اس کی حقیقت یہ بیان فرماتے ہیں کہ گردش آفتاب کے آسمان پر ایک دائرہ نمایاں ہوتا ہے اس دائرہ کو دائرۃ البروج کہتے ہیں۔ اور اس دائرہ کو آفتاب ایک سال میں طے کرتا ہے منجمین نے اس کو بارہ حصوں پر تقسیم کیا ہے اور ہر حصہ کو ایک برج تسلیم کیا ہے۔ چونکہ اس دائرہ میں ستاروں کے اجتماع سے ایک خاص شکل ہویدا ہوتی ہے۔ اس لئے اس شکل کی مناسبت سے اس حصہ کو ایک خاص نام سے موسوم کیا ہے۔

اس قسم کی شکلیں اس دائرے میں نمایاں طور بارہ ظاہر ہوتی ہیں اسی لئے بارہ بروج کے علیحدہ علیحدہ نام مقرر کر دئے گئے منجمین ان کو راس کہتے ہیں اور ان راسوں کا سلسلہ عملیات انسان اور اس کے کردار سے بہت گہرا تعلق ہوتا ہے۔ عملیات کے شائقین بروقت عمل خواہ اس کا خاص طور پر لحاظ رکھیں۔ ان بروج کی تفصیل حسب ذیل ہے

**پہلا برج:** نام اس کا حمل ہے اس کی شکل مینڈھے کی ہے سر پہ دو سینگ ہیں۔ مؤکل اس کا سراخیل ہے۔ اور حروف اس کے ہ۔ م



ن۔ ش۔ ذ ہیں۔

**دوسرا برج:** نام اس کا ثور ہے۔ اس کی شکل بیل کی ہے۔ مؤکل اس کا عزرائیل ہے اور حروف ب۔ و۔ ی۔ ا۔ ن۔ ص۔ ت۔ ہیں۔

**تیسرا برج:** نام اس کا جوزا ہے۔ اس کی شکل دو جڑے ہوئے بچوں کی ہے مؤکل اس کا اسرافیل ہے اور حروف ج۔ ہ۔ ک۔ س۔ ق۔ ث۔ ظ ہیں۔

**چوتھا برج:** نام اس کا سرطان ہے اس کی شکل کیکڑے کی ہے۔ اس کا مؤکل تہفائیل اور حروف د۔ ح۔ ل۔ ع۔ ر۔ خ۔ غ ہیں۔

**پانچواں برج:** نام اس کا اسد ہے۔ اس کی شکل شیر کی ہے۔ اس کا مؤکل شراطیل اور حروف ا۔ ہ۔ ط۔ م۔ ن۔ ش۔ ذ ہیں۔

**چھٹا برج:** نام اس کا سنبلہ ہے۔ اس کا مؤکل شہکیل ہے اور حروف ب۔ و۔ ی۔ ن۔ ص۔ ت۔ ض ہیں۔

**ساتواں برج:** نام اس کا میزان ہے اس کی شکل ترازو ہے اس کا مؤکل سراقیل ہے۔ حروف اس کے د۔ ح۔ ل۔ ع۔ ر۔ خ۔ غ ہیں۔

**آٹھواں برج:** نام اس کا عقرب ہے۔ اس کی شکل بچھو کی ہے۔ اس کا مؤکل صرصائیل ہے۔ اور اس کے حروف ا۔ ہ۔ ط۔ م۔ ف۔ ش۔ ذ ہیں۔

**نواں برج:** نام اس کا قوس ہے۔ اس کی شکل ایک مرد کی ہے جو تیر کمان ہاتھ میں لئے ہے اس کا مؤکل سرطائیل ہے اور حروف ب۔ و۔ م۔ ی۔ ن۔ ص۔ ت۔ ض۔ ہیں۔

**دسواں برج:** نام اس کا جدی ہے۔ اس کی شکل بکری کی ہے۔ اس کا مؤکل خمکائیل ہے اور حروف ج۔ ہ۔ ک۔ س۔ ق۔ ث۔ ظ ہیں۔

**گیارھواں برج:** نام اس کا دلو ہے اس کی شکل ایک مرد کی ہے جو ڈول

ہاتھ میں لئے ہے اور پانی گرا رہا ہے۔ اس کا مؤکل میکائیل ہے اور حروف [illegible]
اس کے د۔ ح۔ ل۔ ر۔ خ۔ ع ہیں۔

**بارھواں برج:۔** نام اس کا حوت ہے اس کی شکل [illegible] مچھلی
کی ہے اس کا مؤکل قھبائیل ہے اور حروف ج۔ ن۔ [illegible]
ان جملہ بروج کی طبیعت مختلف ہے۔ منجمین نے اس کی تفصیل [illegible]
لکھی ہے۔

| | |
|---|---|
| حمل۔ اسد۔ قوس :۔ | آتشی |
| تور سنبلہ۔ جدی | خاکی |
| سرطان۔ عقرب۔ حوت | آبی |
| جوز۔ میزان۔ دلو | بادی |

ان بروج کو تین حصوں پر اس طرح تقسیم کیا ہے کہ [illegible]
بہتر۔ ایک اوسط اور ایک بدتر ہے۔ تفصیل اس کی یہ ہے:۔

**منقلب:۔** حمل۔ سرطان۔ میزان۔ جدی۔ یہ چاروں برج
منقلب کہلاتے ہیں۔ یعنی جس وقت چاروں بروج میں
آفتاب کا دورہ ہو تو محبت، تسخیر، کشائش رزق کے عملیات ہرگز نہ کرنے
چاہئیں بلکہ تباہی دشمن یا ہلاکی و جدائی کے عمل کئے جائیں۔

**ثابت:۔** ثور۔ اسد۔ عقرب۔ دلو یہ چاروں بروج کہلاتے ہیں
یعنی جس وقت ان بروج میں آفتاب کا دورہ ہو تو محبت
تسخیر، کشائش رزق و فتحیابی وغیرہ کا عمل کیا جائے۔ نفرت۔ جدائی



تباہی و ہلاکت کے لئے کوئی عمل نہ کیا جائے

**ذوجسدین:۔** جوزا۔ سنبلہ۔ قوس۔ حوت یہ چاروں
ذوجسدین کہلاتے ہیں یعنی جس وقت ان پر
میں آفتاب کا دورہ ہو تو اوسط درجہ کے اعمال کئے جا سکتے ہیں۔

## سبعہ سیارہ

کتب معتبرہ سے ثابت ہے کہ خداوند تبارک و تعالےٰ
اپنی قدرت کاملہ سے آسمان پر بے شمار ستارے پیدا کئے ہیں۔
تمام ستارے آسمان پر اس طرح جڑے ہیں جیسے انگشتری پہ نگینے
ہوتے ہیں۔ ان ستاروں کی تعداد و شمار آج تک کوئی نہیں معلوم
ان ہی ستاروں میں صرف سات ستارے ایسے ہیں جو چلتے پھرتے
اور ان کا طلوع و غروب ہوتا ہے اور ان کے اثرات اہلِ عالم پر پڑتے
ہیں ان کو سبعہ سیارہ کہتے ہیں۔

عاملین اِن ستاروں کے ماتحت اپنے عملیات میں تاثیروں
کرتے ہیں اور اس امر کا خیال رکھتے ہیں کہ جس قسم کا کام کرنا ہوتا ہے
ستارے کے عمل میں وہ کرتے ہیں اور اس سے وہ کام یقینی طور پر
کو پہونچتا ہے۔ یہ ساتوں ستارے اپنے اپنے اثرات میں مختلف
ہیں۔ بعض سعد ہیں اور بعض نحس ہیں اس لئے ہر عامل کو ان سیارگان
اوقات حکمرانی سے واقف ہونا نہایت ضروری ہے۔ ان ساتوں ستاروں
کے مندرجہ ذیل نام ہیں۔

قمر۔ عطارد۔ زہرہ۔ شمس۔ مریخ۔ مشتری۔ زحل

ن ران کے خواص و تاثیرات کی تفصیل یہ ہے :-

ا۔ سعد اصغر ہے یہ دوشنبہ کا حاکم ہے اس کی ساعت میں محبت
کے لئے، شفائے مریض کے لئے، کشائش رزق کے لئے عملیات پڑھے جاتے ہیں
ارد ۔ سعادت و نحوست میں مشترک ہیں ۔ یہ چہارشنبہ کا حاکم ہے
ی ساعت میں تیغ بندی و زبان بندی وغیرہ کے عملیات پڑھے جائیں۔
ہرہ ۔ سعد اصغر ہے ۔ یہ جمعہ کا حاکم ہے اس کی ساعت میں خواب
و زبان بندی وغیرہ کے عملیات پڑھے جائیں۔

سعد ہے یہ یکشنبہ کا حاکم ہے ۔ اس کی ساعت میں محبت اور
شمس ۔ شفائے مریض کے لئے عمل کئے جائیں۔
مریخ ۔ نحس اصغر ہے یہ سہ شنبہ کا حاکم ہے اس کی ساعت میں عداوت
اکی و دشمن کے تعویذ لکھے جائیں۔

مشتری ۔ سعد اکبر و مبارک ہے یہ پنجشنبہ کا حاکم ہے اس کی ساعت
میں حب و ترقی درجات و دفع بیماری وغیرہ کے لئے
ت کئے جائیں۔

زحل ۔ نحس اکبر ہے یہ شنبہ کا حاکم ہے اس کی ساعت میں صرف
ہلاکی دشمن ہی کے عملیات پڑھے جائیں۔ یا بعض وجدائی کے لئے
ساہیں۔ عمل حب اس کے دور میں نہ کیا جائے، باطل ہوگا۔
عامل کو جب کوئی کام کرنا ہو تو ان سات ستاروں کی تاثیرات کا لحاظ رکھے
دن اس کام کے لئے موزوں ہو اسی دن وہ کام کرے۔ واضح رہے کہ جس
جو ستارہ تعلق رکھتا ہے اس روز آفتاب کے نکلتے ہی ایک گھنٹہ تک
ساعت ہے پھر دوسرے گھنٹہ تک دوسرے ستارہ کا وقت ہے تیسرے



گھنٹہ تک تیسرے ستارہ کا، اسی طرح دوپہر کا وقت ایک بجے تک ساتوں
ستاروں کا وقت ایک ایک گھنٹہ بعد تک پورا ہوتا ہے۔ پھر ایک بجے کے بعد
وہی ستارہ جو آفتاب نکلتے وقت شروع ہوتا ہے لیکن یہ خیال ضروری ہے کہ کسی
موسم میں آفتاب ۷ بجے نکلتا ہے اور کسی موسم میں ساڑھے پانچ بجے، دوسرے روز
آفتاب نکلنے کے وقت سے دوسرا ستارہ کا دورہ شروع ہوتا ہے جو اس دن بھی ایک
ایک گھنٹہ بعد اپنا وقت پورا کرتے ہیں اچھی طرح سمجھنے کے لئے مندرجہ ذیل مثال درج ہے۔

مثلاً شنبہ یعنی سنیچر کے دن آفتاب نکلنے کے وقت پہلے ساعت زحل کی ہے
اور آفتاب چھ بجے نکلتا ہے پس چھ بجے سے سات بجے تک ساعت زحل کی کہلاتی
ہے اور سات بجے سے آٹھ بجے تک ساعت مشتری کی اور نو بجے تک ساعت مریخ کی۔
پھر دس بجے تک شمس کی۔ گیارہ بجے تک زہرہ کی۔ بارہ بجے تک عطارد کی، ایک
بجے تک قمر کی۔ ایک بجے دن کے بعد پھر زحل کی ساعت شروع ہوتی ہے اور دو بجے
تک رہتی ہے پھر تین بجے تک مشتری چار بجے تک مریخ پانچ بجے تک شمس، چھ بجے
زہرہ، سات بجے تک عطارد، آٹھ بجے تک قمر، ۹ بجے تک پھر زحل، دس بجے تک
مشتری ۱۱ بجے تک مریخ ۱۲ بجے تک، شمس ایک بجے تک، زہرہ دو بجے تک۔
عطارد تین بجے تک، قمر چار بجے تک اور چار بجے پھر زحل کی باری آجاتی ہے۔
روز یکشنبہ یعنی اتوار کے دن آفتاب نکلتے وقت شمس کی ساعت شروع ہوتی ہے۔

عاملین کی سہولت کے لئے نقشہ ساعات درج کیا جاتا ہے اس سے ستاروں
کی ساعتیں بخوبی سمجھ میں آسکتی ہیں۔

ہر عامل کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقشہ ساعات کا لحاظ عمل پڑھتے وقت ضرور رکھیں۔
اگر عمل کامیاب ہو اگر ان جملہ شرائط کی پابندی کر کے عمل پڑھا جاوے تو انشاء اللہ
تعالیٰ ہر دعا مستجاب ہوگی اور عمل کامیاب ہوگا یہ میرا ذاتی تجربہ ہے۔

# نقشہ ساعات

| شب و روز | پہلا پہر ۱ | ۲ | ۳ | دوسرا پہر ۴ | ۵ | ۶ | تیسرا پہر ۷ | ۸ | ۹ | چوتھا پہر ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہارشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہارشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | [illegible] |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | [illegible] |
| روز پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | [illegible] |
| روز جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | [illegible] |

ہر عامل کو چاہئے کہ بروقت عمل خوانی اس نقشہ کی رو سے ساعت دیکھیں اور اس عمل کے لئے جو ساعت مناسب ہو اسی رو سے یعنی اسی ساعت میں عمل شروع کریں۔



# بخورات

جس طرح سیارگان کی رفتار و خواص و اثرات مختلف ہیں۔ اسی طرح ان کے لئے بخورات بھی جُدا جُدا ہیں۔ ان بخورات سے اُس ستارے کے مؤکل کی توجہ عامل کی طرف مبذول ہو جاتی ہے اور عمل پڑھنے کے لئے ان مؤکلات کی توجہات کی عامل کو سخت ضرورت ہوتی ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ عمل پڑھتے وقت یا تعویذ لکھتے وقت اس وقت کا جو ستارہ حاکم ہو اس کو مقررہ بخورات سے اپنی جانب متوجہ کر لیا جائے۔ ایسا کرنے سے وہ عمل بہت اپنا اثر پیدا کرتا ہے۔ ہر ستارہ کی بخورات کی تفصیل درج ذیل ہیں۔

زہرہ: عود۔ عنبر۔ مشک۔ صندل سفید۔ کافور۔ اسپند

عطارد: عود۔ کافور۔ صندل سرخ۔ قرنفل

شمس، عود۔ مشک۔ دارچینی۔ قمر: عود۔ کافور۔ شہد

زحل: عود۔ لوبان۔ رال مریخ: عود۔ لوبان

مشتری: عود۔ لوبان۔ مشک

# عمل پڑھنے کا طریقہ

کائنات عالم میں ہر ایک کام کے لئے ایک اصول اور ایک ضابطہ مقرر ہوتا ہے جو اس کام کو انجام تک پہنچانے کا ضامن ہوتا ہے۔ جو لوگ اس اصول اور ضابطے کے قائل ہیں اور مجوزین کے بتائے ہوئے طریقوں پر اس کام کو کرتے ہیں وہ کبھی ناکام نہیں رہتے۔ یہ اصول بہت سے تجربات کے مقرر کئے جاتے ہیں تاکہ آئندہ اس کام کے کرنے والوں کو کوئی الجھن نہ پیش

آئے اور وہ کام باسلوبی انجام کو پہونچ جائے
عملیات کے سلسلہ میں بھی اس کے واسطے اصول اور ضابطے عاملین
اور کاملین نے اپنے تجربات سے اخذ کر کے بنا دئے ہیں تاکہ مبتدیوں کو
آسانی رہے لیکن عام طور پر شائقین عملیات ان ضوابط ضروریہ کو طول امل
خیال کر کے نظرانداز کر دیتے ہیں اور وقتی طور پر اپنے لئے نئے طریقے اور
نئے اصول بنا کر عملیات جیسا وسیع و بلیغ علم آسان بنا لیتے ہیں اور
اپنے ہی ضابطوں اور قاعدوں کو کام میں لا کر عملیات کو شروع کر دیتے
ہیں۔ ظاہر ہے کہ جس عمل کی بنیاد کھوکھلے آثار پر غیر مستحکم مادہ سے رکھی گئی
ہو وہ محل نہ خوب صورت تعمیر ہو سکتا ہے اور نہ مضبوط اور یہی ہوتا ہے
کہ وہ عمل یا تو پایہ تکمیل تک پہونچتا ہی نہیں ہے اگر پہونچ بھی جاتا ہے
تو اس میں اثرات نام کو بھی نہیں ہوتے۔ اس وقت نومشق عامل کلام الٰہی
کو بے اثر کہہ دیتے ہیں حالانکہ غلطی خود اپنی ہی ہوتی ہے لیکن وہ اپنی ان
غلطیوں کو مان لے اور جان لے تو پھر دنیا کا کوئی بھی عمل بے اثر
نہیں ہو سکتا۔ اسی کی بدیہی مثال یوں سمجھ لیجئے کہ کوئی ناواقف عامی
شخص اپنے ہاتھ میں شمشیر آب دار لے کر میدان کارزار میں کود
پڑے اور دشمن سے نبرد آزما ہو جائے تو اس کا نتیجہ بجز ہلاکت کیا
ہو سکتا ہے۔ ہونا یہ چاہئے تھا کہ وہ شخص پہلے شمشیر زنی کے تمام قواعد
اور ضوابط سے واقف ہوتا، مدافعت کے طریقے اور حملہ کرنے کے وہ
ضابطے جو اس فن کے ماہروں نے ہزاروں جانیں قربان کرنے کے بعد
مرتب کئے ہیں اُن کو جانتا اور اُن ہی طریقوں کو استعمال کرنے کا قائل ہوتا
تو پھر نتیجہ یہ ہرگز نہیں ہوتا کہ اُسے ناکامی کا منہ دیکھنا پڑتا۔



اس مثال کی روشنی میں ماننا پڑے گا کہ فنِ عملیات کے سلسلہ میں عاملین
نے جو شرائط اور اصول نہایت جانکاہی اور عرق ریزی سے مرتب کئے ہیں
اُن پر ہر عامل کو معتقدانہ حیثیت سے عمل پیرا ہونا چاہئے ورنہ میرا عقیدہ
ہے کہ بے اصول کام کبھی پایۂ تکمیل کو نہیں پہونچ سکتا۔
کتبِ معتبرہ کے مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ عامل کے لئے مندرجہ
ذیل شرائط کو سامنے رکھنا نہایت ضروری ہے
(۱) شریعتِ اسلامیہ کا نہایت پابند ہو۔ شکل و صورت مومنین و مسلمین
کی رکھتا ہو۔ نماز اور روزے کا پابند ہو (۲) جھوٹ بولنے سے قطعی پرہیز
رکھتا ہو (۳) حلال طریقے سے روزی کما کر کھانے کا عادی ہو (۴) حرام
چیزوں کو قریب نہ آنے دے (۵) زنا و بدکاری سے احتراز کرے (۶) غیبت و
چغلی، بدزبانی، فحش گوئی وغیرہ تمام بُری باتوں اور خراب خصلتوں سے
توبہ کرے (۷) فقراء و مساکین کے ساتھ نیک سلوک کرے اور خیرات سے
ہاتھ نہ روکے۔ (۸) ذوی القربیٰ کے حقوق ادا کرے (۹) خیال رکھے کہ ہر
عمل عروج ماہ کی پہلی جمعرات کو جسے نوچندی جمعرات کہتے ہیں شروع کرے۔
(۱۰) عمل کرنے کے لئے سب سے بہتر وقت بعد نماز عشاء ہے اگر کسی خاص عمل
میں کوئی دوسرا وقت متقدمین نے مقرر کر دیا ہے تو پھر اس کی پابندی کرے
(۱۱) عمل شروع کرنے سے پہلے عامل کو چاہئے کہ غسل کر کے لباس پاکیزہ پہن کر
عطر سے معطر ہو۔ (۱۲) عمل پڑھنے کے لئے ایک تنہائی کا گوشہ مقرر کر لیا جائے
اور ہمیشہ تا اختتامِ عمل اسی جگہ عمل پڑھا جائے۔ (۱۳) عمل شروع کرنے
سے پہلے خوشبودار بخور مثلاً اگربتی، لوبان، عود یا اسی قسم کی اور کوئی چیز سلگا کر
اس جگہ کو معطر کر لیا جائے (۱۴) اکثر عملیات کے لئے [illegible] ...وانات کی شرط

عاملین نے تبلاتی ہو پڑھنے کا اتفاق ہو تو بے حد ضروری ہے کہ ترکِ حیوانات کیا جائے۔ یعنی ایام عمل خوانی میں گوشت دودھ گھی انڈا مچھلی۔ لہسن، پیاز ہرگز ہرگز استعمال کی جائے (۵)، ایام عمل خوانی میں اپنی بیوی سے مباشرت نہ کیجائے۔ (۶) چمڑے کا جوتہ ایسے عمل کے پڑھنے کے دوران میں جس میں ترکِ حیوانات کی شرط ہو نہ پہنے بلکہ ہر ایسی چیز کو ہاتھ نہ لگائے جو چمڑے سے بنائی گئی ہو۔ (۷) عمل بلاناغہ وقت مقررہ پر اسی جگہ پڑھنا چاہئے جہاں پہلے دن شروع کیا گیا ہے اگر ایک دن بھی مقررہ میعاد کے اندر ترک ہو گیا تو عمل باطل ہو جائے گا۔

اگر ہدایات مذکورہ بالا میں سے کوئی شرط پوری نہ ہو تو پچھلے دنوں کی محنت ضائع ہو جائے گی ایسی صورت میں چاہئے کہ عمل ازسرِنو شروع کیا جائے اور اگر مذکورہ بالا پابندیوں کے ساتھ عمل پڑھ لیا گیا تو انشاء اللہ ضرور کارگر ہوگا۔

بعض اوقات پہلی مرتبہ باوجود تمام شرطوں اور کامل توجہ کے ساتھ عمل ختم ہونے پر بھی اپنا اثر نہیں دکھاتا جس سے عامل بے دل ہو کر مایوس ہو جاتا ہے ایسا ہرگز نہ ہونا چاہئے۔ بلکہ اسی عمل کو دوبارہ کرنا چاہیے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ کیونکہ پروردگار عالم اپنے بندوں میں سے بشرطیکہ وہ حکم خدا اور رسول کی پابندی کرتے ہوں کسی کی محنت ضائع نہیں کرتا۔ اور جو اس کی قوات پر بھروسہ رکھتا ہے اس کی مدد کرتا ہے۔ اس کی دعا مستجاب ہوتی ہے۔

ہاں یہ سمجھا دینا باقی رہ گیا کہ باوجود احتیاط مطابق اصول مقررہ عمل تمام کر لینے کے عمل کے پہلے یا دوسری مرتبہ اثر نہ دکھانے کا باعث کیا ہوتا ہے۔ یہ سمجھئے کہ اس کی مقررہ شرائط میں ضرور کوئی بداعتدالی ہو جاتی ہے جس کا عامل کو خیال گمان تک نہیں ہوتا۔ مثال کے طور پر یوں سمجھنا چاہئے کہ عامل عمل کر رہا ہے۔ ترک حیوانات کی شرط ہے اور عامل اس شرط پر کامل طور سے پابند ہے اور چلہ جو



اس عمل کی مدت معین ہے قریب ہے صرف ایک یا دو دن ہی باقی ہیں کہ عین اس وقت عامل اپنے مکان میں بیٹھا ہوا کسی اور کام میں مصروف ہے ایک شخص، مجلد کلام مجید جس کے پشتے پر چمڑا چڑھا ہوا ہے لے کر اس کے پاس آتا ہے اور کہتا ہے کہ آپ فلاں آیت اس کلام مجید میں نکال کر مجھے سنا دیجئے۔ عامل اس کو لے کر کھولتا ہے اور آیت تلاش کر کے سائل کو سناتا ہے۔ اب وہ شخص عامل سے اپنا کلام مجید لے کر چلا جاتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی عامل کا سارا عمل بھی تشریف لے جاتا ہے۔ کیونکہ ترک حیوانات کی شرط اسی وقت جاتی رہتی ہے جب وہ کلام مجید جس کے پشتے پر چمڑا لگا ہوا ہے اس کے ہاتھ میں آیا پس عمل باطل ہو گیا۔ اور ساری محنت بے کار ہو گئی اس لئے کسی عمل سے بے عقیدہ ہونا ہرگز مناسب نہیں۔ عمل کو پوری پابندیوں کے ساتھ برابر جاری رکھا جائے۔ انشاء اللہ ضرور کامیابی ہوگی۔

# عاملین کیلئے حصار کرنیکے عملیات

عاملین کو چاہئے کہ جب وہ کسی جلالی عمل کے لئے زکوٰۃ دینے کا ارادہ کریں تو پہلے ان حصاروں سے کام لیں۔ یہ حصار ان کو ان موکلان کی ایذا رسانی سے محفوظ رکھیں گے جن کو وہ مطیع کر رہے ہیں۔ ان کے علاوہ دوسری آفاتِ ارضی و سماوی سے بھی عامل محفوظ رہیں گے جو اکثر بار دورانِ عمل میں اچانک طور کسی ہیبتناک شکلوں میں ظہور پذیر ہوتی ہیں۔ عاملین اس کا خاص طور خیال رکھیں اور ان حصاروں کو جزوِ عملیات تصور کریں۔

(۱) عشاء کی نماز کے بعد آیت الکرسی تین بار پڑھ کے ہر بار دم کرے اور

دستک دے۔ یہ عمل ہر روز کرنا ہر قسم کی حفاظت کا ضامن ہے۔

(۲) مندرجہ ذیل کلمات تین مرتبہ پڑھ کے ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن
پر پھیرلے انشاء اللہ تمام بلیات سے محفوظ رہے گا۔

یَا حَلِیْمُ یَا کَرِیْمُ یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ یَا نَاصِرُ یَا نَصِیْرُ یَا رَقِیْبُ
یَا وَکِیْلُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ حرز کردم خود را
بہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ حصار کردم خود را بہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

(۳) مندرجہ ذیل حصار بھی نہایت موثر ہے بروقت ضرورت کام میں
لائے۔ کلمات یہ ہیں:

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پڑھ کر گیارہ مرتبہ معوذتین پڑھے اور دونوں سورتوں کے بیچ میں بسم اللہ
نہ کہے اور اپنے اوپر دم نہ کرے

(۴) اس حصار کو عشا کے بعد پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرے اور تین بار
دستک دے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ
حَوَالَیْنَا حِصَارًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ قُفْلًا وَّ مِفْتَاحُھَا لَا اِلٰہَ
اِلَّا اللّٰہُ صد ہزار گرد من و بیرون دستان من و حصار باد محمد رسول اللہ
بر دوستان من یار باد و بستم دست و پائے عقل و ہوش و چشم و گوش و
زبان کسانیکہ در ہیژدہ ہزار عالم اند از آدمیان و دیوان و پریان و ماران و گژدمان
و خدا نا ترسان و ناحقان و ناشکران و کسانیکہ ما را بدخواہ ہندہ بجق
مد اندیشند بحرمت لا الٰہ الا اللہ مہر کردم بنام محمد رسول اللہ
قُرْاٰنًا وَّ فِعْلًا اِنَّ بَطْشَ رَبِّکَ لَشَدِیْدٌ وَاللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِھِمْ مُّحِیْطٌ
بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا



یَرْجِعُوْنَ ۔ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ط صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَتَکَلَّمُوْنَ
صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ط وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ
اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

# خواص اسمائے الٰہی

اللہ جل شانہ کے اسمائے مبارکہ کے خواص علمائے عظام اور
اولیائے کرام نے اپنی اپنی تصانیف میں نہایت تشریح اور تو
سے بے تعداد لکھے ہیں ان کے مطالعہ سے انسان کی عقل حیر
میں آجاتی ہے اور فیصلہ کرنا پڑتا ہے کہ اگر انسان صرف ان اسما
الٰہیہ کو ہی پورے اعتقاد اور یقین کے ساتھ تلاوت کرتا رہے
دنیا کی کوئی بھی مشکل اس کو مشکل نظر نہ آئے۔ طالبین کے
مطالب صرف ان ہی اسمائے حسنیٰ کی برکت سے پورے ہوتے
علمائے متقدمین نے ان اسمائے الٰہیہ کی تلاوت کے طر
تعداد اور وقت کا تعین، تاثیرات و فضائل اپنی اپنی تحقیق
مطابق کسی قدر مختلف بیان فرمائے ہیں۔ بعض کا قول ہے کہ اسمائے
حرف ندا کے ساتھ پڑھنا چاہیے جیسے یا اللہ اور بعض کے نزدیک
اور لام کے ساتھ پڑھنا چاہیے جیسے الرحمٰن بعض صوفیا کے نز
دن کو الف و لام کے ساتھ اور شب کو حرف ندا کے ساتھ۔
میں نے ان تمام مختلف اقوال کو مطالعہ کر کے ان میں سے
اقوال کے مطابق آسان طریقہ اخذ کر کے افادہ عوام کے لئے اس تحفہ
میں درج کیا ہے۔

اسمائے الٰہی تین قسم کے ہیں۔ جمالی ۔ جلالی ۔ مشترک۔ ہر ایک کے
ساتھ تعداد قرارت اور جمالی و جلالی کی وضاحت کر دی گئی ہے
جس سے طالبین کو کسی قسم کی کوئی دشواری پیش نہیں آئے گی

اَللّٰہُ ، جلالی ۔ عدد ۶۶

یہ اسم ذات جامع جمیع صفات ہے اور قرآن شریف میں دو ہزار
تین سو ساٹھ جگہ آیا ہے۔ جمیع اسمائے صفات اسی سے متعلق ہیں اگر کوئی
روزانہ ہزار بار پڑھے صاحب یقین ہو اگر کوئی روزانہ ہر نماز کے بعد
سو بار پڑھے صاحب کشف و صاحب باطن ہو۔ و رفع مرض کے لئے ۶۶
مرتبہ روزانہ لکھ کے مریض اور آسیب زدہ کو پلائے انشاء اللہ نفع
کامل ہو گا۔ اور کسی رکابی میں بلا تعداد بقدر وسعت لکھے اور پانی سے
دھوئے اور وہ پانی مرگی کے مریض یا آسیب زدہ پر چھڑکے تو صحت
ہو گی۔ اگر کسی سخت مہم کے لئے سوا لاکھ بار چالیس دن میں لکھے یا لکھوائے
اور گولیاں بنا کے روزانہ دریا کے اندر ڈالے تو مہم سر ہو جائے گی۔
بعض کے نزدیک اَللّٰہُ اسم اعظم ہے کیونکہ اسم ذات ہے اور
بے نقطہ ہے جیسے اللہ کی ذات تمام عیوب سے منزہ ہے اسی طرح
اسم ذات بھی نقطہ سے مبرا ہے
اگر اللہ سے الف نکال ڈالیں تو لِلّٰہ بھی اپنے معنی پر باقی رہتا
جیسے لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اور اگر لام اول بھی دور کریں تو بھی
اصلی معنی پر باقی رہتے ہیں جیسے لَہٗ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اور اگر



معنی باقی رہتے ہیں جیسے ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمِ ط
حدیث شریف میں آیا ہے جو کوئی خلوت میں تین ہزار بار یا اَللّٰہُ کہے
اللہ اس کے دل کو مخزن اسرار کر دیتا ہے۔

اَلرَّحْمٰنُ ۔ جمالی ۔ عدد ۲۹۸

غفلت اور نسیان اور دل کی سختی دور کرنے کے لئے ہر نماز
کے بعد سو بار پڑھے اور جو کوئی نماز فجر کے بعد ۲۹۸ بار پڑھا
کرے اللہ رحم کرتا ہے
حدیث شریف میں رحمٰن وہ ہے جو بندوں پر ہر حال
میں رحم کرتا ہے۔ پیدا ہونے سے جنت میں جانے تک

اَلرَّحِیْمُ ۔ جمالی ۔ عدد ۲۵۸

تسخیر خلائق کے لئے بعد نماز فجر سو بار پڑھے اور روزانہ پانچسو ۵۰۰
بار پڑھنے والا مالدار ہوتا ہے جو کوئی الرحمن الرحیم کو
لوہے کے نگ پر کھدوا کر جمعہ کی نماز کے بعد اپنے ہاتھ میں
پہنے مصائب عالم سے محفوظ رہے گا۔ جو کوئی الرحیم کو لکھ کر
شب کو اپنے سرہانے رکھ کے سوئے اور خدا سے دعا
کرے کہ فلاں کام کے ہونے نہ ہونے یا اس کے خیر و شر سے
مجھے آگاہ کر دے تو سات دن میں آگاہ ہو جائے گا۔

اَلْمَلِکُ ، مشترک ۔ عدد ۹۰

روزانہ اس کو ۹۰ بار پڑھنے والے کا دل روشن اور تونگر
ہوتا ہے۔ امراء اس کی عزت کرتے ہیں۔ بعض صوفیا کا قول ہے کہ جو
کوئی اسم کو تین روز سبب دعوت صغیر یا نو روز دعوت کبیر پڑھے

صاحبِ جاہ و جلال ہوگا۔ اگر اس کا طالب نہو تو قربِ حضرتِ حق پائے گا۔

اَلْقُدُّوْسُ ۔ مشترک ۔ عدد ۱۷۰

روزانہ زوال کے قریب پڑھنے والے کا دل روشن ہوتا ہے۔ جو کوئی جمعہ کے بکثرت پڑھے فرشتہ صفت ہو دشمن سے پناہ پانے کے لئے جس قدر پڑھ سکے پڑھے۔ مسافر اگر مداومت کرے گا تو عاجز نہ ہوگا۔ اور تین سو انیس (۳۱۹) شیرینی پر دم کرکے دشمن کو دیوے تو مہربان ہو جائے گا۔ اور روزانہ ہزار بار پڑھنے والا درندہ گزندہ، اور آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہے گا۔ تسخیر قلوب کے لئے روزانہ ۱۷۰ بار بعد نماز عشا پڑھنا چاہیئے۔

اَلسَّلَامُ ۔ جمالی ۔ عدد ۱۳۱

جس بیمار پر ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پڑھ کے کئی دن دم کرے اچھا ہو جائے گا۔ اور اس پر مداومت کرنے والا خوف سے نڈر ہوتا ہے اور جو کوئی تین سو انیس (۳۱۹) بار شیرینی پر دم کر کے دشمن کو دے تو وہ دوست ہو جائے گا۔ زیادتی علم کے لئے ہزار مرتبہ نماز فجز پڑھا کرے۔

اَلْمُؤْمِنُ ۔ جمالی ۔ عدد ۱۳۶

اس کو بہت پڑھنے والا شر شیاطین سے محفوظ رہتا اور ظاہر و باطن اس کا امان حق میں رہتا ہے۔ اور مخلوق خدا



اَلْمُهَيْمِنُ ۔ جمالی عدد ۱۴۵

روزانہ غسل کر کے ایک سو پندرہ (۱۱۵) پڑھنے والا دلوں کے بھیدوں سے واقف ہوتا ہے اور آفتوں سے امن میں رہتا ہے اور قیامت میں جنت پانے کی بشارت ہے۔ دنیا میں نیک نام اور باعزت رہے گا۔

اَلْعَزِيْزُ ۔ جلالی ۔ عدد ۹۴

بعد نماز فجر روزانہ اکتالیس بار پڑھنے والا محتاج نہیں رہتا۔ ذلت کے بعد اس کی مداومت عزیز بنا دیتی ہے۔ سنت و فجر کے بیچ میں اکتالیس بار پڑھے تو دنیا میں مالدار اور عقبےٰ میں جنتی ہوگا۔

اَلْجَبَّارُ ۔ جلالی ۔ عدد ۲۰۶

ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ یہ اسم پڑھنے والا ظالموں سے محفوظ رہتا ہے اور مداومت کرنے والے کی لوگ غیبت اور بدگوئی نہیں کرتے اور مالدار ہوتا ہے۔ جو شخص اس اسم کو انگوٹھی پر کھدوا کے پہنے باہیبت و شوکت ہو۔ سلاطین و امراء کے لئے اس کی مداومت ضروری ہے اور مقہور کی امداد کے لئے جمعہ کی نماز کے بعد سو بار پڑھے۔

اَلْمُتَكَبِّرُ ۔ جلالی ۔ عدد ۶۶۲

زوجہ سے صحبت کرنے سے پہلے جو شخص اس اسم کو دس بار پڑھے گا اللہ اس کو فرزند نیک اور بہتر کار دے گا اور ہر کام کی ابتدا اسے پڑھنے والا بامراد رہے گا۔

اَلْخَالِقُ ۔ جمالی ۔ عدد ۷۳۱

اس پر مداومت کرنے والا کثیر ثواب پاتا ہے اور اس کا

دل اور منہ نورانی ہوتا ہے اور تمام کام پورے ہوتے ہیں اور جو
کوئی لڑائی میں تین سو مرتبہ پڑھ کر دشمن کے مقابلے کو جائے فتح پائے۔

اَلْبَارِئُ ۔ مشترک ۔ عدد ۲۱۳

اس پر مداومت کرنے والا مرتے ہی جنت میں داخل کیا جاتا
ہے۔ اگر طبیب یا ڈاکٹر یا وید اس پر مداومت کریں تو دستِ شفا عطا
ہو جو کوئی گلاب یا موتیا یا چنبیلی کے پھول پر چھتر بار دم کر کے سنگھائے
اور اپنا اور معشوقہ کا نام لیتا جائے تو معشوقہ اس کی عاشق ہو جائے گی۔

اَلْمُصَوِّرُ ۔ جلالی ۔ عدد ۲۳۶

بانجھ عورت سات روزے رکھے اور افطار کے وقت روزانہ
اکیس بار یہ اسم پانی پر دم کر کے پیئے اور شوہر سے ہمبستر ہوتی رہے
انشاء اللہ اولاد ہوگی اور اس کی مداومت مشکل کاموں کو آسان
کرتی ہے جو کوئی وضو کرنے میں اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے
یہ اسم لکھ لیا کرے ہر شخص اس کو دوست رکھے گا۔

اَلْغَفَّارُ ۔ جمالی ۔ عدد ۱۲۸

اس کی مداومت دوزخ سے نجات دلاتی ہے جو کوئی بعد
نماز جمعہ سو بار کہے یَا غَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ ط اللہ تعالیٰ
اس کو بخش دے گا۔

اَلْقَهَّارُ ۔ جلالی ۔ عدد ۳۰۶

اس کی مداومت سے خاتمہ بخیر ہوتا ہے۔ دنیا کی محبت دور ہوتی
ہے اور حق تعالیٰ کا عشق میسر آتا ہے اگر سنت و فجر کے درمیان بہ نیت
مقہوری اعداء سو بار پڑھے تو دشمن مقہور ہوتے ہیں اور ہر مشکل آسان

ہوتی ہے۔

اَلْوَهَّابُ ۔ جلالی ۔ عدد ۱۴

اس کی مداومت سے فقر و فاقہ دور ہوتا ہے اور دولتمندی
حاصل ہوتی ہے اور جو کوئی نماز چاشت کے بعد آیت سجدہ پڑھ کے
سجدے میں سات یہ اسم پڑھے خلق سے بے پرواہ ہوگا۔ سخت
حاجت والے کو چاہیئے کہ آدھی رات کو گھر کے صحن میں یا مسجد میں تین سجدے
کرے اور ہاتھ اٹھا کر سو بار یہ اسم پڑھے فوراً حاجت روا ہو گی۔

اَلرَّزَّاقُ ۔ جمالی ۔ عدد ۳۰۸

جو شخص نماز فجر کے بعد ہمیشہ گھر کے چاروں کونوں میں دس دس
بار یہ اسم پڑھ کے دم کرے گا تو مفلسی دور ہوگی ۔ مگر داہنی طرف سے شروع
کرے اور منہ قبلہ کی طرف سے نہ پھیرے اور پانچسو پینتالیس (۵۴۵) بار
روزانہ پڑھنے والے کا رزق کشادہ ہوتا ہے۔ دشواریاں دفع ہوتی
ہیں۔ ہزار بار چالیس دن تک پڑھے تو خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوتی ہے

اَلْفَتَّاحُ ۔ جمالی ۔ عدد ۴۸۹

صفائی قلب کے لئے نماز فجر کے بعد دونوں ہاتھ سینہ پر رکھ کر
ستر بار پڑھا کرے تو آفات ارضی و سماوی اس سے دور رہیں گے اور وہ
محفوظ رہے گا۔ دشمنوں کی ایذا رسانی اور بدزبانی سے۔

اَلْعَلِیْمُ ۔ مشترک ۔ عدد ۱۵۰

اس کی مداومت سے کشف حاصل ہوتا ہے اور معرفت الٰہی حاصل
ہوتی ہے جو کوئی شب جمعہ میں بعد نماز عشاء سجدے میں سو بار اس اسم کو پڑھ
اسی طرح سو جائے تو ہونے والے امور سے خواب میں باخبر ہوگا۔ حاجت برار

اس میں دو رکعت نماز ادا کر کے قبلہ رو بیٹھ کے یہ اسم ہزار بار پڑھے۔

اَلْقَابِضُ ۔ جمالی ۔ عدد ۹۰۳

جو کوئی چالیس روز تک روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کے کھا لیا کرے دنیا میں بھوک سے اور عقبیٰ میں دوزخ سے امن میں رہے گا اور روز بیس بار پڑھنے والے کے دشمن دفع ہوں اور ہر طرح سے محفوظ رہے۔

اَلْبَاسِطُ ۔ جمالی عدد ۷۲

صبح کے وقت ہاتھ اٹھا کے پڑھے۔ دس بار۔ پھر ہاتھوں کو منہ پر پھیرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دنیا کے تمام مشکلات سے نجات پائے گا۔

اَلْخَافِضُ ۔ جمالی ۔ عدد ۱۴۸۱

جو کوئی تین روزے رکھے چوتھے دن ایک مجلس میں یہ اسم ستر بار پڑھے۔ دشمن پر فتح پائے گا۔

اَلرَّافِعُ ۔ جلالی ۔ عدد ۳۵۱

بعد زوال یا نصف شب کے بعد جو کوئی یہ اسم سو بار پڑھے برگزیدہ، غنی اور مالدار ہوگا اور ہر روز بیس بار پڑھنے والے کی حاجت پوری ہوگی۔

اَلْمُعِزُّ ۔ جلالی عدد ۱۱۷

شب دوشنبہ یا شب جمعہ میں عشاء کے وقت ایک سو چالیس بار پڑھنے والا انظر خلق میں باہیبت اور ماسوی اللہ سے نڈر ہوگا۔

اَلْمُذِلُّ ۔ جلالی ۔ عدد ۷۷۰

ظالم و جابر دشمن سے ڈرنے والا پچھتر بار یہ اسم پڑھ کے سجدے میں کہے۔ الٰہی شر سے فلاں کے مجھے نجات دے انشاء اللہ نجات پائیگا اور ہر طرح محفوظ رہیگا۔

اَلسَّمِيْعُ ۔ جلالی عدد ۱۸۰

جو کوئی پنجشنبہ کو چاشت کی نماز کے بعد پانچسو بار پڑھے اور بقول دیگر روزانہ سو بار پڑھے جو دعا مانگے گا قبول ہوگی۔

اَلْبَصِيْرُ ۔ جمالی ۔ عدد ۳۰۲

سنت و فرض فجر کے درمیان ایک سو بار پڑھنے والا بالخصوص منظور نظر عنایت الٰہی ہوگا اور جو کوئی سات مرتبہ عصر سے پڑھتا رہے مرگ مفاجات سے محفوظ رہے گا۔

اَلْحَكَمُ ۔ جلالی ۔ عدد ۶۸

جو کوئی شب جمعہ میں اور بقول بعض آدھی رات کو یہ اسم اس قدر پڑھے کہ بے ہوش ہو جاوے کہ اس کا دل معدن اسرار ہوتا ہے اور نماز پنجگانہ کے بعد اسی مرتبہ پڑھنے والا محتاج اور پریشان نہیں رہتا۔

اَلْعَدْلُ ۔ جلالی ۔ عدد ۱۰۴

جو کوئی یہ اسم شب جمعہ میں روٹی کے بیس ٹکڑوں پر لکھ کے کھائے تمام خلق اس کی تابعدار ہوگی اور نماز مغرب کے ہزار بار پڑھنے والا آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہتا ہے۔

اَللَّطِيْفُ ۔ جمالی ۔ عدد ۱۲۹

جس نیت سے اس اسم کو دو رکعت نفل کے بعد سو بار پڑھے کام پورا ہو۔ لڑکیوں کے عقد اور مریض کی صحت کیلئے سو بار مداومت کر۔

اَلْخَبِيْرُ ۔ مشترک ۔ عدد ۸۱۲

اس اسم کی مداومت سے نفس امارہ مطیع ہو جاتا ہے۔ طلب استخارہ کے لئے یَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِیْ ایکہزار بار پڑھ کے چپ سو رہے۔

اَلْحَکِیْمُ - جمالی - عدد ۸۸

کاغذ پر لکھ کے دھوئے اور پانی کھیت میں چھڑکے - کھیتی زائد ہوگی - ایک ہزار مرتبہ بعد نماز ظہر پڑھنے والا تمام خلائق کی نظروں میں عزیز ہوگا -

اَلْعَظِیْمُ - جمالی - عدد ۱۰۲۰

اس کی مداومت عزت خلایق کرتی ہے - درد شکم وغیرہ کے لئے سات بار دم کر کے پلائے درد جاتا رہے گا -

اَلْغَفُوْرُ - جمالی - عدد ۱۲۰۶

درد سر اور ہر مرض کے لئے حروف مقطعات یا غَفُوْرُ لکھ کر کے پلاوے شفا ہوگی - تپ لرزہ، غم و اندوہ کے دفع کے لئے روٹی پر لکھ کے کھلائے جو کوئی سجدہ میں یا رب اغْفِرْلِیْ روزانہ تین بار پڑھا کرے اللہ اس کے اگلے پچھلے گناہ بخش دے گا -

اَلشَّکُوْرُ - جمالی عدد ۵۲۶

دفع تنگی معیشت و تاریکی چشم و دل کے لئے اکتالیس بار پڑھے -

اَلْعَلِیُّ - جمالی - عدد ۱۱۰

اس کی مداومت کرنے والا نگاہ خلائق میں بزرگ مرتبہ اور مالدار ہوتا ہے -

اَلْکَبِیْرُ - جمالی - عدد ۲۳۲

اس کی مداومت ہر مہم کو آسان اور نگاہ امراء میں معظم کرتی ہے -

اَلْحَفِیْظُ - جمالی - عدد ۹۹۸

اس کو اپنے پاس رکھنے والا جن، بھوت، غرق، حرق وغیرہ سے



محفوظ رہتا ہے - روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنے والا زنا چوری وغیرہ سے باز آتا ہے -

اَلْمُقِیْتُ - جلالی - عدد ۵۵۰

دفع غربت و بدخوئی و گریۂ اطفال کے لئے پانی پر روزانہ دس بار دم کر کے پلائے اگر روزہ سے ہلاکت کا ڈر ہو تو پھول پر دم کر کے سونگھے قوت آجائے گی

اَلْحَسِیْبُ - جمالی - عدد ۸۰

حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَسِیْبُ ایک ہفتہ تک صبح و شام ستر بار پڑھے چور - حاسد، ظالم و دشمن - چشم زخم سے نجات پائے گا - اور تمام کام درست ہوں گے -

اَلْجَلِیْلُ - جمالی - ۷۳

اس کو مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے عزیز ہوگا - جو کوئی دس بار پڑھ کے اپنے اسباب پر دم کرتا رہے تو اسباب چوری سے محفوظ رہے گا -

اَلْکَرِیْمُ - جمالی - عدد ۲۷۰

اس کو زیادہ پڑھنے والا مکرم و معزز ہوگا -

اَلرَّقِیْبُ - جمالی - عدد ۳۱۲

سات بار اہل و عیال و اسباب پر دم کر کے دشمن سے حفاظت میں رہے گا کوئی ہرگز نہ اٹھائے گا -

اَلْمُجِیْبُ - جلالی - عدد ۵۵

قبولیت دعا کے لئے روزانہ ستر بار ورد رکھے - انشاءاللہ

تعالیٰ ہر دعا مستجاب ہوگی۔

اَلْوَاسِعُ ۔ جلالی عدد ۱۳۷

اس کی مداومت سے قناعت و برکت و مالداری حاصل ہوتی ہے۔

اَلْحَکِیْمُ ۔ جمالی ۔ عدد ۷۸

اس کی مداومت سے مشکلیں آسان ہوتی ہیں

اَلْحَکِیْمُ ۔ جمالی ۔ عدد ۷۸

اس کی مداومت سے مشکلیں آسان ہوتی ہیں۔ دس بار روز پڑھنے والے کی عقل بڑھتی ہے۔

اَلْوَدُوْدُ ۔ جمالی ۔ عدد ۲۰

اگر شوہر ناراض ہو سو بار کھانے پر دم کر کے عورت کھلاتی رہے شوہر راضی ہو جائے گا۔

اَلْمَجِیْدُ ۔ جمالی ۔ عدد ۵۷

جذامی اور برص کی بیماری والا ایام بیض کے روزے رکھے اور افطار کے وقت ایک ہزار بار یہ اسم پانی پر دم کر کے پئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت کلی حاصل ہوگی۔ دوسرے امراض کا مریض ایسا ہی کرے۔ فائدہ مند ہوگا۔

اَلْبَاعِثُ ۔ جمالی ۔ عدد ۵۷۳

جو کوئی سوتے وقت سینہ پر ہاتھ رکھ کے یہ اسم سو بار پڑھا کرے اس کا دل روشن ہوگا اور برکات حاصل ہوں گے۔

اَلشَّهِیْدُ ۔ جمالی ۔ عدد ۳۱۹

عیز صالح اولاد کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کے یہ اسم اکیس بار روزانہ پڑھا کرے



اولاد صالح ہوگی۔ گم شدہ مال کے ملنے کے لئے کاغذ کے چاروں کونوں پر یہ اسم اور بیچ میں مال کا نام لکھ کے آدھی رات کو ہاتھ پر رکھے اور منہ آسمان کی طرف کر کے الٰہی میرا یہ گم شدہ مال مل جانے کیے انشاء اللہ جلد مل جائے گا۔ قیدی آدھی رات کو سر برہنہ ایک سو ساٹھ (۱۶۰) بار پڑھے رہا ہو جائے گا۔

اَلْوَکِیْلُ ۔ جمالی ۔ عدد ۶۶

اس کی مداومت برق و آتش و باماں و دشمن سے بے خوف کرتی ہے۔

اَلْقَوِیُّ ۔ جلالی ۔ عدد ۱۱۶

جمعہ کی دوسری ساعت میں سو بار پڑھے دشمن مقہور ہوں گے اور نسیان دفع ہوگا۔

اَلْمَتِیْنُ ۔ جمالی ۔ عدد ۵۰۰

زیادتی شیر کے لئے گلے میں ڈالے منصب و جاگیر پانے کیلئے یکشنبہ کی پہلی ساعت میں تین سو ساٹھ بار پڑھے۔

اَلْوَلِیُّ ۔ جمالی ۔ عدد ۴۶

اس کی مداومت کرنے والا دلوں کی باتوں سے آگاہ ہوتا ہے اور بُری عادتیں چھوٹ جاتی ہیں۔

اَلْحَمِیْدُ ۔ جمالی ۔ عدد ۶۲

اس کو سو بار پڑھنے والا فحش، بدزبانی اور افعال ناپسند سے محفوظ رہتا ہے۔

الْمُحْصِیْ - جلالی ۱۴۸

شبِ جمعہ کو ایک ہزار ایک بار پڑھنے والا عذابِ قبر سے محفوظ رہے گا۔

الْمُبْدِئُ - جلالی عدد ۵۶

جس کا حمل ساقط ہو جایا کرتی ہے اس کے پیٹ پر روزانہ ستر بار دم کرے تو زندہ اولاد ہوگی۔ اس کی مداومت بدگوئی اور جھوٹ سے بالکل بچاتی ہے۔

الْمُعِیْدُ - جلالی - عدد ۱۲۴

گم شدہ کے لئے آدھی رات کو گھر کے کونوں پر ستر ستر بار دم کر کے کہے یَا مُعِیْدُ فلاں واپس آجائے تو انشاء اللہ جلد واپس آئے گا۔

الْمُحْیِیْ - جلالی - عدد ۶۸

درد اندام و امراض کے دفعیہ کے لئے سات دن تک سات بار پڑھے اچھا ہو جائے گا۔

الْمُمِیْتُ - جلالی ۴۹۰

اس اسم کو پڑھتے پڑھتے سو جانے والے کا نفس اس کا مطیع ہو جاتا ہے۔

اَلْحَیُّ - جلالی ۱۸

اس کی زیادتی اور مداومت تسخیرِ قلوب کے لئے اور دفعِ تفکر کے لئے مفید ہے۔

اَلْوَاجِدُ - جلالی - ۱۴

خلوت میں اس اسم کو پڑھنے والا جلد مالدار ہوتا ہے۔



اَلْمَاجِدُ - جلالی - عدد ۴۸

خلوت میں اتنا پڑھے کہ بے ہوش ہو جائے تو انوارِ الٰہی حاصل ہوں گے اور اس کی مداومت کرنے سے مخلوقِ خدا کی نظروں میں عزت ہوگی۔ مرتبے میں بلندی ہوگی۔ اور رزق میں کشائش اور روزگار میں برکت ہوگی۔

اَلْوَاحِدُ - جلالی - عدد ۱۹

اگر کسی کا دل خلوت سے ہراساں ہو تو ایک ہزار ایک بار یہ اسم پڑھے خوف جاتا رہے گا۔ اور مقربِ حضرتِ حق ہوگا۔ طلبِ دولت کے لئے بہت پڑھے اور طلبِ اولاد کے لئے اپنے پاس رکھے۔

اَلْاَحَدُ - جلالی - عدد ۱۳

جو کوئی یہ اسم نو بار پڑھ کے حاکم کے پاس جائے عزت اور سرفرازی پائے گا۔ اَلْوَاحِدُ اَلْاَحَدُ کو ملا کے ایک سو بار پڑھے اور بار تعویذ پر دم کرے صحت ہوگی۔

اَلصَّمَدُ - جلالی - عدد ۱۳۴

جو کوئی سحر کے وقت یا آدھی رات کو سجدہ کر کے ایک سو پندرہ بار یہ اسم پڑھے صادق الحال و القال ہو اور ظالم سے چھٹکارہ پائے۔ زیادہ پڑھنے والا بھوکا نہ رہے گا۔

اَلْقَادِرُ - جلالی - عدد ۳۰۵

جو کوئی وضو میں ہر عضو دھوتے وقت یہ اسم پڑھے۔ ظالم سے محفوظ رہے گا۔ اور دشمن پر فتح پائے گا۔ مشکل کے

حل ہونے کے لیے اکتالیس بار پڑھے۔

اَلْمُقْتَدِرُ ۔ جلالی ۔ عدد ۷۴۴

رجوع خلائق کے لیے سوتے وقت اور صبح کو اٹھتے وقت بیس بیس بار پڑھے اس کی مداومت غفلت اور نسیان دور کرتی ہے۔

اَلْمُقَدِّمُ جلالی ۔ عدد ۱۸۴

جنگ میں پڑھنے یا پاس رکھنے والا فتحیاب ہوتا ہے اور مداومت سے متبع شریعت ہو جاتا ہے۔

اَلْمُؤَخِّرُ ۔ جلالی ۔ عدد ۸۴۶

سو بار پڑھنے والے کی مشکل حل ہو جاتی ہے اور ماسوی اللہ سے مستغنی ہوتا ہے اور نفس مطیع ہو جاتا ہے۔

اَلْاَوَّلُ ۔ جلالی ۔ عدد ۳۷

مراد بر آنے کے لیے سو بار چالیس دن پڑھے اولاد ہونے کے لئے چالیس شب جمعہ ہر شب میں ہزار مرتبہ پڑھے

اَلْاٰخِرُ ۔ جلالی ۔ عدد ۸۰۱

نجاتِ عقبیٰ کے لیے اس کی مداومت کرے

اَلظَّاهِرُ

نماز اشراق کے بعد پانچ سو بار پڑھنے والے کا دل روشن ہوتا ہے۔ بصارت زیادہ ہوتی ہے اور برق و باد سے بےخوف ہوتا ہے

اَلْبَاطِنُ ۔ مشترک ۔ عدد ۶۲

اس کی مداومت عزیز خلائق کرتی ہے۔ تینتیس ۳۳ بار روزانہ پڑھنے والا



واقفِ اسرار الٰہی ہوتا ہے۔

اَلْوَالِیُ ۔ جمالی ۔ عدد ۴۷

تسخیر کے لیے گیارہ بار روزانہ پڑھے اس کی مداومت سے گھر آفاتِ ارضی و سماوی سے محفوظ رہتا ہے۔

اَلْمُتَعَالِی ۔ جلالی ۔ عدد ۵۵

اس کی مداومت مصائب کو دور کرتی ہے اگر یک شنبہ کو بوقت شب غسل کرے اور منہ آسمان کی طرف کر کے دعا مانگے قبول ہوگی۔

اَلْبَرُّ ۔ جلالی عدد ۲۰۲

زانی اور شراب خور سات بار روزانہ پڑھے تائب ہو جائیگا۔ اس کی مداومت آفات سے بچاتی ہے۔

اَلتَّوَّابُ ۔ جمالی ۔ عدد ۴۰۹

چاشت کی نماز کے بعد تین سو ساٹھ بار پڑھے توبۂ نصوح حاصل ہوگی۔ نفس مطیع ہوگا۔ مشکلیں حل ہوں گی۔

اَلْمُنْتَقِمُ ۔ جمالی ۔ عدد ۶۳۰

جو کوئی دشمن کی جفا پر صبر نہ کر سکے تین جمعوں تک اس کی مداومت کرنے دشمن دوست ہو جائے گا۔ آدھی رات کو ایک ہزار جس مراد کے لیے پڑھے بر آوے گی۔

اَلْعَفُوُّ ۔ مشترک ۔ عدد ۱۵۶

روزانہ اس کی مداومت گناہ معاف کراتی ہے۔

اَلرَّءُوْفُ ۔ جمالی ۔ عدد ۲۸۶

دس بار پڑھنے والا ظالم کے پنجہ سے چھوٹتا ہے اور مداومت

عزیز خلائق کرتی ہے۔

مَالِکُ الْمُلْکِ - جلالی - عدد ۲۱۲

اس کی مداومت مالدار بناتی ہے۔ مہمات وارین سرہوتے ہیں

ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام - جلالی - عدد ۱۰۹۴

اس پر مداومت عزیز خلائق کرتی ہے اور عالم ارواح سے باخبر ہوتا ہے۔ بعض کے نزدیک یہ اسم اعظم ہے اور اسی کے ذریعہ سے آصف بن برخیا تخت بلقیس دم کے دم میں لے آیا تھا۔

اَلْمُقْسِطُ - جلالی - عدد ۲۰۹

سو بار پڑھنے والا وسواس اور شر شیاطین سے محفوظ رہتا ہے۔ سات بار پڑھنے والے کی ہر مراد پوری ہوتی ہے۔

اَلْجَامِعُ - جلالی - عدد ۱۱۴

جس کے اہل و اقارب واتباع متفرق ہوں چاشت کے وقت غسل کرے اور آسمان کی طرف منہ کرکے اس اسم کو دس بار پڑھے اور ایک ایک انگلی ہر بار بند کرتا جائے جلد سے جلد سب جمع ہو جائیں گے۔

اَلْغَنِیُّ - جلالی - عدد ۱۰۶۰

جو ستر بار یہ اسم پڑھے مال میں برکت ہو، امیر ہو جائے

اَلْمُغْنِیُّ - جمالی - عدد ۱۱۰۰

جو شخص گیارہ سو مرتبہ دس جمعوں تک پڑھے خلق سے بے پرواہ ہو جائے۔

اَلْمَانِعُ - جلالی - عدد ۱۶۱

اگر زوجہ سے زوج ناراض ہو تو زوجہ بستر پر جاتے وقت

[illegible] بار پڑھے زوج راضی ہو جائے گا

اَلضَّآرُّ - جلالی - عدد ۱۰۰۱

اس کی مداومت قرب حق حاصل کراتی ہے

اَلنَّافِعُ - جمالی - عدد ۲۰۱

کشتی میں بیٹھنے والا اگر اس کو زیادہ پڑھے ڈوبنے سے محفوظ [illegible] گا اور جس کام کی ابتدا میں اکتالیس بار پڑھے وہ حسبِ لخواہ [illegible] گا۔

اَلنُّوْرُ - جمالی - عدد ۲۵۶

جو شخص جمعہ کی رات کو سات بار سورۂ نور اور ایک ہزار [illegible] یہ اسم پڑھے گا اس کا سینہ و دل معرفت الٰہی سے روشن و منور ہوگا۔

اَلْهَادِیُ - جمالی - عدد ۲۰

اس کی مداومت معرفت حاصل کراتی ہے

اَلْبَدِیْعُ - جلالی - عدد ۸۶

جس کو کوئی غم یا اہم در پیش ہو۔ ستر ہزار بار اور بقول [illegible] بدیعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ہزار بار سات دن پڑھے، [illegible]یاب ہوگا۔ اگر باوضو قبلہ رو پڑھتے پڑھتے سو جائے تو خواب [illegible] ہونے والی بات معلوم ہو جائے گی۔

اَلْبَاقِیُ - جلالی - عدد ۱۱۳

قبولیت اعمال صالحہ کے لئے اس کی مداومت کرے تو [illegible]دار بھی ہو جائے گا۔

اَلْوَارِثُ - جمالی - عدد ۷۰۷

جو کوئی آفتاب نکلتے وقت سو بار پڑھے رنج دور ہوگا ا
مداومت آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رکھتی ہے۔

اَلرَّشِیْدُ ۔ جمالی ۔ عدد ۵۱۴

سوتے وقت ہزار بار پڑھے سرانجام مہم کی صورت خواب
میں معلوم ہوگی۔

اَلصَّبُوْرُ ۔ جلالی ۔ عدد ۲۹۶

تینتیس ۳۳ بار روزانہ پڑھنے والا مصائب سے نجات پائے گا اس کی
مداومت مقبول خلائق کرتی ہے۔ دشمن دوست ہوجاتے ہیں۔

# خواص اسمائے نبوی

اللہ جل شانہ کے اسمائے حسنی کے بعد صوفیائے کرام نے اسمائے
نبوی کے بھی کثیر افعال و خواص اپنی اپنی کتب میں درج کئے ہیں ا
بروقت ضرورت ان کا ورد کرنے سے حیرتناک اثرات کا پیدا ہونا
کیا ہے۔ عقیدتمندوں کے لئے ہم مختصراً درج ذیل کرتے ہیں تاکہ طالبین
اُن سے مستفید ہونے کا موقع مل سکے۔ اور اس مختصر کتاب میں وہ سما
بھی سکیں

طالبین کو چاہئے کہ جائز ضرورت کے وقت ان اسمائے عا
ورد کریں اور اس امر کا خیال رکھیں کہ بروقت اوراد کم از کم با
سات مرتبہ اول و آخر درود پاک ضرور پڑھا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ
مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔



مُحَمَّدٌ

چار سو بار روزانہ پڑھنے سے دولتمندی اور غنا حاصل ہوگا۔

اَحْمَدُ

تسخیر خلائق کے لئے ایک سو بار روزانہ پڑھنا چاہئے۔

حَامِدٌ

ہمیشہ پچاس بار پڑھنے والا دنیا میں خوش اور قیامت کے دن
حامدوں میں اٹھایا جائے گا۔

مَحْمُوْدٌ

تونگری کے لئے چار سو بار روزانہ ورد کرے انشاءاللہ مقصد حاصل ہوگا۔

قَاسِمٌ

زیادتی علم کے لئے دس بار روزانہ ورد کرے انشاء اللہ تعالیٰ علم کی
دولت سے مالا مال ہوگا۔

عَاقِبٌ

حاجت برآری کے لئے چالیس دن تک سو بار روزانہ پڑھے
مشکل آسان ہوگی۔

فَاتِحٌ

حصول عشق الٰہی کے لئے دس بار روزانہ ورد رکھے

خَاتِمٌ

ہر اتوار کو ستر بار پڑھے انشاءاللہ جو مقصد رکھتا ہوگا پورا ہوگا۔

حَاشِرٌ

زیادتی علم کے لئے سو بار ورد کرے

مَاجِدُ

مغفرت کے لئے صرف تین بار روزانہ ورد کرے۔

وَاجِدُ

تسخیرِ خلائق کے لئے بچاسی بار روزانہ پڑھا کرے انشاء الله

سِرَاجُ

قلب کی نورانیت کے لئے اور صفائی کے دو سو بار روزانہ
ورد کرنا چاہیئے۔

بَشِیرُ

رات کو تین سو بار ورد رکھنے والا تاریکی قبر سے محفوظ رہے

نَذِیرُ

دفع سوال قبر کے لئے پچاس بار روزانہ ورد رکھے۔

رَسُولُ

دفع غربت کے لئے سو بار ورد رکھے چند دنوں میں خدا
چاہا افلاس دور ہو جائے گا۔

هَادِیُ

راہِ راست پانے کے لئے جس قدر زیادہ ورد رکھا جائے بہتر ہے

نَبِیُّ

انکشاف اسرار حق کے لئے ایک ہزار روزانہ ورد رکھے۔

مُنْتَهِیُ

عذاب الٰہی سے محفوظ رکھنے کے دو سو بار روزانہ پڑھنا چاہئے

مَهْدِیُ



کھانا کھاتے وقت دس بار پڑھ لیا کرے۔ انشاء الله
تعالیٰ معدہ خراب نہ ہو گا

خَلِیلُ

بعد عشاء سو بار پڑھ کے سوئے بُرے خواب نہ دیکھے گا۔

وَلِیُّ

ایک ہزار بار روزانہ ورد رکھنے والا قرب الٰہی پاتا ہے۔

حَمِیدُ

ایک سو بار روزانہ ورد رکھے بُرے خصائل دفع ہوں گے

نَصِیرُ

راہ میں جو کوئی پڑھتا ہوا چلے نہ تھکے گا

یٰسٓ

آدھی رات کو سر برہنہ ایک ہزار بار پڑھے ہر کام پورا ہو گا

طٰهٰ

نیا کپڑا یا نئی چیز استعمال کرتے وقت تین بار پڑھے برکت حاصل ہو گی

مُزَّمِّلُ

مالداری کے لئے بعد مغرب ایک ہزار روزانہ ورد کرے۔

مُدَّثِّرُ

فریبِ شیطان سے بچنے کے لئے سو بار بعد فجر پڑھا کرے

حَبِیبُ

محبوبِ خلائق ہونے کے لئے ایک ہزار بار روزانہ ورد کرے۔

کَلِیمُ

قوتِ گویائی اور دولت حاصل کرنے کے لئے پانچسو بار ورد رکھے۔

مُصطَفٰی

توفیق عبادت پانے کے لئے ایک سو بار روزانہ پڑھا کرے

مُہَیمِن

بعد عصر ایک سو بار پڑھنے والا بلاؤں سے نجات پاتا ہے۔

مُختَارُ

حکومت پانے کے لئے پچاس پڑھتے رہنے سے روزانہ بلاناغہ حصولِ مقصد ہوتا ہے۔

قَائِمٌ

آدھی رات کو ایک ہزار پڑھے پانی برسے گا۔

مُصَدِّقٌ

ایک سو ایک بار روزانہ پڑھے جھوٹ بولنے کی عادت دور ہوگی۔

مُجِیبٌ

حصول اجابت ظاہری و باطنی کیلئے ایک سو بار روزانہ ورد رکھے

رَہبَانٌ

ترسٹھ بار روزانہ ورد رکھنے والا صاحب فہم و ذکار ہوگا۔

حَافِظٌ

ہر روزانہ ایک سو بار پڑھنے والا آفاتِ ارضی و سماوی سے محفوظ رہے گا۔

شَہِیدٌ

مسواک کرتے وقت دس بار پڑھنے دانت مضبوط رہیں گے۔



مسواک کرتے وقت دس بار پڑھے دانت مضبوط رہیں گے۔

عَادِلٌ

مہربانی خلائق کے لئے دس بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد دلی حاصل ہو۔

حَلِیمٌ

ایک سو بار پڑھتے رہے بیعد برباد یاد ہوگا۔

نُورٌ

شب کو دس بار پڑھنے والا خواب میں نہ ڈرے گا۔

مَتِینٌ

ذُوالقُوَّۃِ المَتِینُ ایک سو بار ورد رکھنے والا مراد دلی پاتا ہے

بُرہَانٌ

مالداری کے لئے گیارہ بار روزانہ ورد رکھے مقصد حاصل ہوگا۔

مُطِیعٌ

بخشش کے لیے پچاس بار ورد رکھے مقصد حاصل ہوگا۔

ذَاکِرٌ

دفع نسیان کے لئے ایک سو بار روزانہ ورد رکھے۔

اَمِینٌ

دفع ذلت کے لیے ہزار بار روزانہ ورد رکھے انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

وَاعِظٌ

رمضان بھر ایک سو بار ورد رکھے عبادت قبول ہوگی۔

صَاحِبُ

ایک سو بار روزانہ بیمار پر دم کرنے سے صحت حاصل ہوتی ہے

نَاطِقُ

تین بار ورد رکھنے والے پر کوئی حربہ اثر نہ کرے گا

صَادِقُ

دافع آسیب کے لئے ۹۵ بار سات دن تک آسیب زدہ پر دم کرے
اچھا ہو جائے گا۔

مَکِینُ

زیادتی بصارت کے لئے دس بار پڑھے نہایت مفید ہوگا۔

مَرِیطُ

سگ و کژدم و مار گزیدہ پر ہزار بار پڑھ کر دم کرے صحت ہوگی

یَتِیمُ

زخم اور درد پر نو بار دم کرے صحت ہوگی۔

غَرِیبُ

باؤلے کتے پر چالیس بار پڑھ کر دم کرے بھونکنا اور کاٹنا
چھوڑ دے گا۔

حَرِیصُ

پانی پر ایک سو بار دم کر کے پیٹ کے درد والے کو پلا دے
اچھا ہو جاوے گا

مُقِیتُ

عزت و حشمت کے لئے ایک سو بار روزانہ ورد کرے۔



انشاء اللہ تعالیٰ مطلب پورا ہوگا

عَزِیزُ

محبت اور دفع آسیب کے لئے انیس بار ورد کرے

حِجَازِیُّ

حصول نسبت کے لئے چالیس یا ستیس بار روزانہ ورد کرے

رَؤُوفُ

جو کوئی دس بار پڑھ کے حاکم کے سامنے جائے حاکم مہربان ہو

کَرِیمُ

غیب سے روزی پانے کے لئے دو سو ستر بار روزانہ ورد کرے

عَلِیمُ

حصول علم کے لئے ایک سو بار روزانہ ورد کرے۔

رَحِیمُ

حصول نعمت و دولت کے لئے روزانہ تین بار پڑھے مقصد
حاصل ہوگا۔

وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ
اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۝

## عملیات تسخیر و محبت

ان عملیات کے تحت جو عملیات ہدیہ ناظرین کئے جا رہے ہیں
وہ معتبر اور مستند کتابوں اور خاص الخاص ساتھیوں سے اخذ کئے

